۵ لاکھ ۷۰ ہزار ۵ سو ۷۰ پیادے ۱۴۳ ہاتھی -

(۶) صوبہ مالوہ + طول مین باپان گدھ سے بانسواڑہ تک ۲۴۵ کوس عرض مین چندیری سے ندربار تک ۲۳۰ کوس مشرقی حد باندھو شمالی نرور جنوبی بگلانہ مغربی گجرات - اجمیر - کوہ جنوبی اوسکی آب وہوا کا اعتدال و زمین کا پیداوار مشہور ہے ضرب المثل ہے کہ مالوہ میں کوئی بھوکا نہیں رہتا ہر قدم پر آب و نان موجود ہے -

اجین ایک بزرگ شہر ساحل سپرا پر ہے ہندوؤن کی بڑی پرستشگاہ ہے -

گدھا ایک ملک جداگانہ پر درخت ہے چندیری پرانا شہر ہے اسمین سنگین قلعہ ہے اوسمین چودہ ہزار سنگین بڑے مکان اور تین سو چوراسی بڑے چوڑے چکلے بازار - اور بارہ ہزار مسجدین ہیں -

منڈو ایک بڑا شہر ہے اوسکے قلعہ کا دور بارہ کروہ ہے اس دیار مین سنگ پارس نکلتا ہے جسکی کہانیان عجیب وغریب مشہور ہیں -

قصبہ دھار راجہ بھوج کی تخت گاہ تھی -

اس صوبہ مین ۱۲ سرکار ۳۰۱ پرگنے - زمین پیمودہ ۴۲ لاکھ ۶۶ ہزار ۲ سو ۱۱ بیگہ ۱۶ بسوہ جمع ۲۴ کروڑ ۶ لاکھ ۹۵ ہزار ۵۲ دام اسمین سے ۱۱ لاکھ ۵ ہزار ۴ سو ۳۳ دام سیورغال ہے بومی ۲۹ ہزار ۶ سو ۶۸ سوار ۴ لاکھ ۷۰ ہزار ۳ سو ۶۱ پیادے ۹۰ ہاتھی - اس صوبہ کا رقبہ بھی صوبہ اودہ کے رقبہ کی برابر ہے -

(۷) صوبہ دانڈیس (خاندیس) اس آباد سرزمین کو خاندیس کہتے ہیں جب قلعہ آسیر فتح ہوا اور شہزادہ دانیال کو ... شہنشاہ اکبر نے عنایت کیا تو شہزادہ کے نام پر اس صوبے کا نام داندیس رکھا طول مین بورگانوے سے جو ہندیہ سے پیوستہ ہے للنگ تک جو ولایت احمدنگر سے متصل ہے ۷۵ کوس عرض مین جامود برار سے پیوستہ ہے پال تک کہ مالوہ سے ملا ہوا ہے ۵۰ کوس کہیں کہیں ۲۵ کوس - مشرقی حد برار شمالی مالوہ جنوبی گالنہ مغربی مالوہ کے کوہ جنوبی رود بار بہت ہیں +

آسیر۔ ایک بہت اونچے پہاڑ پر قلعہ ہے اوسکے گرد اور تین قلعے ہیں جو استواری اور بلندی میں کمتر نظیر رکھتے ہیں اوس کے پیچھے ایک بڑا شہر آباد ہے۔

برہانپور ایک بڑا شہر تاپتی کے کنارہ پر ہے۔

اس صوبے میں ۳۲ پرگنے کشت و کار سے بہت کم خالی ہیں اسکے بہت سے دہات شہروں کی مانند ہیں۔ کشاورز فرمان پذیر و کارگزار بومی کولی و بھیل و گونڈ یہ لوگ شیر کو فرمان پذیر کر لیتے ہیں۔

اسکی جمع ایک کروڑ ۲۶ لاکھ ۴۷ ہزار ۳۰ ٹنکہ برآری ہے جب آسیر فتح ہو گیا تو جمع ڈیوڑھی ہو گئی۔ برآری ہر ٹنکہ میں ۴۴ دام اعتبار کرتے ہیں اسلیئے [۵۴ کروڑ ۵۲ لاکھ ۴۹ ہزار ۲ سو ۳۲ دام اکبری] جمع ہوئی انگریزی تاریخون میں ایک کروڑ تیرہ لاکھ روپیہ کے قریب لکھی جاتی ہے۔

(۷) صوبہ برار

اصل نام اس کا وردا تٹ ہے وردا ندی ہے تٹ کنارہ کو کہتے ہیں طول میں بتالہ سے بیراگڈہ تک ۲۰۰ کوس عرض میں بیدر سے ہنڈیہ تک ۱۸۰ کوس مشرق میں بیراگڈہ پیوستہ بستر شمال میں ہنڈیہ جنوب میں تلنگانہ مغرب میں مہکر آباد۔ یہ ملک دو جنوبی کوہ کے درمیان ہے جنمیں سے ایک کو بندھ کہتے ہیں گاویل نرنالہ میل گڈھ اسپر ہیں دوسرے کو سنہ کہتے ہیں ماہور و رام گڈہ اسپر ہیں آب وہوا۔ زراعت نہایت عمدہ اسمیں بہت سی ندیاں ہیں۔ سب میں اچھی ندی گنگ گوتمی ہے اوسکو گوداوری بھی کہتے ہیں ہندو ستان کی گنگا کو مہادیو سے نسبت دیتے ہیں اور اوسکو گوتم سے اوسکے عجب افسانے بیان ہوتے ہیں اسکی بڑی پرستش ہوتی ہے۔ کوہ سہیا سے ترنبک کے نزدیک سے نکلتی ہے۔ احمد نگر کی ولایت میں گذرتی ہوئی برار میں آتی ہے اور تلنگانہ میں جاتی ہے جب مشتری اسد میں آتا ہے تو آدمی دور دور سے پرستش کے لیے آتے ہیں۔ تالی اور تپتی کی بھی پوجا ہوتی ہے۔ دونوں گانو کے نزدیک سے پورنا ندی نکلتی ہے۔ اس ملک میں چودھری کو دیس مکھ کہتے ہیں اور قانون گو دیس پانڈیہ مقدم کو پٹیل پٹواری کو کلکرنی

ایلچپور - ایک بڑا شہر ہے - - - - - - - - وہ پایہ تخت ہے وہان بنفشہ کا پھول
بڑا خوشبودار ہوتا ہے - بھوبن چنپہ اوسکو کہتے ہین زمین سے ملا ہوا پیدا ہوتا ہے - اس سے
سات کوس پر گاویل ایک بزرگ قلعہ ہے جسکی نظیر کم تر ملتی ہے اس مین ایک چشمہ ہے
جسمین ہتیارون کو آب دیتے ہیں -
بنار - ایک سنگین قلعہ ہے ایک پشتہ پر اوسکے تین طرف دو ندیان ہیں -
کھیرلہ - زمین پر سنگین حصار ہے اوسکے درمیان ایک کوہچہ ہے اوسکی پرستش ہوتی ہے - اوسکے
چار کوس پر ایک چاہ ہے جس جانور کی ہڈیان اوسمین ڈالیں پتھر ہوجاتی ہیں وہ خرمہرہ کی
مانند ہوتی ہیں مگر چھوٹی - اسکے مشرق میں ایک زمیندار ہے چاتوا نام سے ہے پاس
۲ ہزار سوار ۵۰ ہزار پیادون سو سے زیادہ ہاتھیون کا خدیو ہے - اسی کی مانند ایک زمیندار
دادہی رہتی ہے - سو سوار پنج ہزار پیادے اوسکے زیر حکم ہیں - شمال میں ایک راؤ
زمیندار ہے دو سو سوار ۵ ہزار پیادے اس پاس رہتے ہیں پہلے اسکے پاس ایک
زمیندار ھتیا راؤ تھا - اب وسکی زمین کے اور مالک ہوگئے ہیں سب زمیندار قوم کے
گونڈ ہیں اونکی زمین فیل صحرائی بہت پیدا ہوتا ہے رہینہ قسمہ حاکم مالوہ کے متعلق تھے
پہلے مرزبان گڈھہ کے اور اب سرکار ہنڈیہ کے -
سرنالہ پہاڑ پر ایک بڑا قلعہ ہے بہت عمارتین اس میں بنی ہوئی ہیں اسکے پاس بجا راؤ زمیندار
رہتا ہے دو سو سوار اور پانچ ہزار پیادے اس پاس رہتے ہیں دوسرا زمیندار ڈونگر خان ہے
۵۰ سوار اور ۳ ہزار پیادے اس پاس رہتے ہیں - یہ دونوا نوس گونڈے ہیں -
بالاپور کے نزدیک دو ندیاں ہیں اوسکے گرداگرد خوشرنگ پتھر طرح طرح کے ہوتے ہیں
لوگ اونکو تراش کر اپنے پاس رکھتے ہیں اسسے چھہ کوس پر شاہزادہ سلطان مراد نے اپنا
بنگاہ بنایا تھا شاہ پور اسکا نام رکھا تھا جو ایک عمدہ شہر ہوگیا -
پسبل گڈھ کے نزدیک ایک چشمہ ہے کہ عجب ہے اوسکے سوا جو چیز اس میں ڈالو وہ پتھر ہوجاتی
کلم قدیمی عمدہ شہر ونمیں سے ہے - گاؤ میش عمدہ ہوتی ہے اوسکے پاس ایک مین ہے جسکا نام

سب جبیو ہیں وہ الوگ گونڈ سے ہیں چاندا نام سے زبان زد خلائق ہیں ہزار سوار چالیس ہزار پیادے

او سکے پاس ہیں +

نیر اگڈہ میں الماس کی کان ہے ایسی تصویر دار پارچہ اور اور پارچہ بھی خوب بُنا جاتا ہے -

بت جیوا سیر قابض تھا تھوڑا عرصہ گذرا کہ وہ اُس سے چھین گیا فیل صحرائی بہت ہوتے ہیں

باسم کے پاس بعض میاں رہتے ہیں اونکو ھنکران کہتے ہیں ایک لاکھ سوار پانچ ہزار پیادے

ان پاس ہیں انمیں زیادہ نخوت فروش و تمرد گزین آدمی ہوتے ہیں ایک اور زمیندار ہے

جسکو بنجارہ کہتے ہیں سو سوار اور دو ہزار پیادے اس پاس رہتے آج کل ایک عورت

سرداری کرتی ہے دونو قوم کے رجپوت ہیں -

ماہور پہاڑ پر ایک عمدہ قلعہ ہے اوسکے پاس ایک بت خانہ ہے دُرگا سے منسوب ہے - اس ملک

میں اس کو بجگڈ تھا کہتے ہیں گاو میش خوب ہوتا ہے آدھ من یا اوس سے زیادہ دودھ دیتا ہے

بوم یہاں کا اندر جیو راجپوت ہے سو سوار ہزار پیادے اس پاس رہتے ہیں اور اسکو

رانا کہتے ہیں -

مانک درگ پہاڑ پر ایک عمدہ قلعہ ہے اوسکے گرد بڑا جنگل ہے - چاندا کے نزدیک ہے - ابھی

عملداری میں نہیں آیا -

سرکار پاتھری میں جنیتورا ایک قصبہ ہے ہمیشہ جواہر و نفائس کی خرید و فروخت وہاں ہوتی ہے

تلنگانہ قطب الملک کے ملک سے متعلق تھا - کچھ دنوں سے مرزبان برار نے لے لیا ہے

اینداور و زمل میں قمع لاد و غیرہ کی کانیں ہیں نگین آدنہا سے گریں تراشتے ہیں

گاو بہت عمدہ ہوتی ہے تعجب ہے کہ یہاں خروس ایسا ہوتا ہے کہ اوسکی ہڈیاں اور خون

سیاہ فام ہوتے ہیں - چنپانیری ایک بوی دیس ملکہ ہے اسکے فضائل عمدہ ہیں -

رانگر درا مگر مضبوط قلعہ پہاڑ پر ہے اور اوسکے گرد بہت جنگل ہے صحرائی فیل بہت

ابھی وہاں عمل شاہی نہیں ہوا - لنار مہکر تیپہ ہے - اسکی بڑی پرستش ہوتی ہے

برہمن اوسکو پشن گیا کہتے ہیں - گیا تین جگہ ہیں - جہاں پن کرنے سے باپ دادا کو نجات

ہوتی ہے۔ ایک پہاڑ ہیں گیا برہما سے منسوب ہے ایک اور گیا جسکو رودر سے منسوب کرتے
ہیں وہ بیجاپور کے پاس ہے۔ اور یہ ایک حوض ہے چشمہ دار بہت گہرا۔ لمبان چوڑان
میں ایک کوس اسکے گرد اونچا پہاڑ ہے۔ آب شور اسمیں ہوتا ہے۔ اگر اوسکے اندر کنارہ پر
کھودیں تو شیرین پانی نکلتا ہے۔ آبگینہ وصابون وشورہ کا مایہ اوس سے خوب حاصل ہوتا ہے
بہت محصول اس سے حاصل ہوتا ہے۔ کوہ کے اوپر چشمہ ہے اوسکا دہن گاؤ کی شکل کا ہے
اور تیسری گیا ایک چشمہ کوہ پر ہے۔ اوسکا دہنہ گائے کی شکل کا ہے۔ بندر بہت ہوتے ہیں
بیتالہ۔ ایک استوار قلعہ پہاڑ پر ہے۔ بتال نگری اوسکے مضافات سے ہے ۲۴ تبخانے کمر کوہ میں تراشے
ہین ہر ایک بت نہایت نادر ہے۔

اس صوبہ میں تیرہ سرکار ۲۸ پرگنے ہیں مدت سے یہاں بندوبست ہوا ہے۔ اس دیار کا ٹنکہ دہلی کے
۸ ٹنکہ کی برابر ہوتا ہے۔ اصل میں جمع ساڑھے تین کروڑ ٹنکہ تھی جسکے ۵۶ کروڑ دام ہوتے ہیں کچھ
دکنیوں نے بڑھا کر ۳ کروڑ ۵۰ لاکھ ۵۹ ہزار ۳ سو ۵۰ ٹنکہ کر دئے ہین سلطان مراد کے زمانہ
مین ۲۶ لاکھ ۷۳ ہزار ۴ سو ۴۵ ٹنکہ براری کا اضافہ ہوا تھا یہ سب ۶۴ کروڑ ۶۲ لاکھ ۳ ہزار
۲ سو ۷۰ دام دہلی کے ہوئے۔ انمیں سے ۹ پرگنے سرکار کے حکم سے داخل چاندا کے ہیں
جس کی جمع مقرر نہیں ہوئی اور سرکار کھیرلہ سے ۲۲ پرگنے چاتو اور بعض اور
زمیندار رکھتے ہین +

# صوبہ گجرات

طول مین برہانپور سے جگت تک ۳۰۲ کوس عرض مین جالور سے بندر دمن تک ۲۶۰ کوس
اور اندر سے بندر کھمبایت تک ۷۰ کوس۔ مشرق مین خاندیس شمال مین جالور و جنوب
مین بندر دمن و کھمبایت۔ مغرب مین جگت کہ ساحل دریائے شور پر ہے اور کوہ جنوبی عمدہ
رود بار شور دریا۔ سابرمتی۔ ماتر کت مہندری۔ نربدہ۔ تپتی۔ سرستی۔ دو چشمے ہین
جنکو جمنہ و گنگا کہتے ہیں۔ ہوا اعتدال کے نزدیک پیدائش کم ہوتی۔ بیشتر نسقی سے
بندوبست پہلا ہی رہتا ہے کھیتی اور باغ کے گرد زقوم لگاتے ہین جس سے ایک عمدہ حصار

بہنچا تا ہے۔ اس سبب سے یہ ملک بڑا دشوار گذار ہو جاتا ہے بعض آدمی بیش بینی سے چوڑی
چوڑی بنیادین رکھتے ہیں اور ان پر دیوارین جنمین کاواک ہوتے ہیں بناتے ہین اور
اون مین مخفی راہین رکھتے ہیں۔ سوار اکثر بہلی پر ہوتے ہیں بے شمار نقاش خاتم بند
اور پشمینہ ور رہتے ہین صدف کا کام ایسا بناتے ہین کہ خوش خط معلوم ہوتا ہے قلمدان اور
صندوقچے بناتے ہیں۔ روم و فرنگ و ایران کے طرح طرح کے قماش کی تقلید کرتے ہیں۔
شمشیر و جمدھر و کھپوہ و تیر و کمان خوب بناتے ہین جواہر کی خرید فروخت ہوتی ہے
روم و عراق اور اور مقاموں سے نقرہ آتا ہے۔
پہلے اسکا پائے تخت پٹن تھا۔ پھر کچھہ دنون چانپانیر ہوا اور اب احمد آباد ہے۔ یہ ایک بڑا
شہر ہے نہایت عمدہ طرح سے آباد ہوا ہے۔ سابرمتی کے کنارہ پر ہے۔ عرض بلد ۲۳
خوش ہوائی مین اور ساتوین اقلیم کا اسباب عجوبہ رکھنے میں اپنا جواب کم رکھتا ہے اسمیں
دو قلعے ہیں اسکے باہر ۳۶۰ معمورہ ایک خاص منظر ہین ہر ایک کا نام پورہ ہے ہر ایک
پورہ میں جو شہر کے لئے ضروری چیزیں ہوتی ہیں موجود ہیں۔ اب ۸۴ پورے آباد
ہیں اسمیں ہزار سنگین مسجدین ہیں اور ہر مسجد میں دو منارہ اور نادر کتابے۔ رسول آباد کے
پورہ مین شاہ عالم بخاری کا مزار ہے۔ احمد آباد سے تین کوس پر ایک قصبہ بتوہ ہے
قطب عالم پدر شاہ عالم اور بزرگون کی خوابگاہ ہے اور اوسکے پاس نہایت عمدہ باغ
ہین۔ ایک ہاتھہ کی برابر پارچہ قطب عالم کی درگاہ مین ہے جس کا کچھہ حصہ چوب کچھہ
سنگ کچھہ حصہ آہن ہے عجیب عجیب استانین اوسکے باب مین گھڑی جاتی ہیں
تین کوس پر ایک موضع سرکیچ ہے اس مین شیخ احمد کھٹوا کی قبر ہے سلطان احمد کی
جسکے نام پر احمد آباد بسایا گیا ہے اور بہت سے سلاطین کی یہان قبرین ہیں۔ نیل یہان
کا عمدہ ہوتا ہے دوم جاتا ہے۔ بارہ کوس پر محمود آباد ایک شہر ہے سلطان محمود نے اسے آباد
کیا تہا۔ چار کوس مربع مین دلنشین کاغ بنائے ہیں اسکے گرد ایک دیوار کھچی ہے ڈیڑھ آدہ کوس تک
ایک باغ و سر منزل بنایا ہے آہو اور طرح طرح کے شکار اُنمین چھوڑے ہین +

ایدر میں ایک ہیں کارہنے والا مرزبان ہے نراین داس اسکا نام ہے بہت ریاضت کرہے اول غلہ گائی کو کہلاتا ہے اور او سکے گوبر میں سے جو دانے نکلتے ہیں اونکو چنکر اپنی غذا کرتا ہے اور برہمن کو بڑا مقدس سمجہتا ہے۔ اوسکو الوس راٹھور ہین بزرگ سمجھتے ہیں پانچسو سوار اور دس ہزار پیادے اُس پاس ہین بندر گھوگہ و کنبہایت اس سرکار میں ہے کنبہایت بہت بڑا بندرگاہ ہے۔ طرح طرح کے سوداگر اور بہت سی عمارتیں اور اسباب اسمیں ہین گھوگہ سے جہاز روانہ ہوتا ہے اور وہیں آتا ہے بجرے و کشتیاں جنکا نام تادری ہے کنبہایت مین لاتے ہیں

جھالوارہ قدیم زمانہ مین ایک ملک جدا تہا۔ اس مین بارہ سو دیہات آباد تھے طول ہیں کوس عرض میں ۴۰ کوس تھا۔ دس ہزار سوار اور اسی قدر پیادے اسمین رہتے تھے اب اس مین دو ہزار سوار اور ۳ ہزار پیادے رہتے ہین اسکا حاکم حاکم گجرات کا ماتحت رہتا ہے اسکے چار حصوں مین زیادہ تر الوس جھالہ رہتے ہیں اب اسکو سرکار احمد آباد کا ایک پرگنہ شمار کرتے ہین۔ پٹن ہین دو قلعے ہیں ایک سنگین دوسرا خشتی طول بلد ۷۱ ۱۰ عرض بلد ۲۳ ۴۲

سدھپور ایک قصبہ ہے سرستی کے کنارہ پر بڑا معبد ہے۔

بڑنگر قدیمی بڑا شہر ہے تین سو بتخانے اسمین ہیں۔ ہر ایک بتخانہ کے پاس ایک کولاب ہے اور بہت برہمن اس مین بستے ہیں۔

چانپانیر نہایت عمدہ قلعہ بہت اونچے پہاڑ پر ہے۔ ڈہائی کوس تک دشوار گذار ہے کئی جگہ دروازے لگائے ہیں اور ایک جگہ سے کاٹ کر تختہ بند کیا ہے وقت پر اوسکو کام میں لاتے ہیں سورت نامور بندر ہے اور اوسکے قریب دریا تپتی گذرتی ہے۔ سات کوس پر دریا شور سے ملتی ہے۔

رانیر۔ اُس طرف دریا کے ایک بندر اوس کے توابع میں سے پہلے زمانہ مین ایک بڑا شہر تہا بندر کہندویی۔ بلسار بہی اس کے مضافات مین سے ہیں۔ زردشتی کیش آدمیوں نے فارس سے آکر یہاں اپنا گہر بنایا ہے۔ زند و پازند پڑہتے ہیں اور دخمی بناتے ہین۔ بادشاہ کے صلح کل ہونے کے سبب سے ہر طائفہ کامیاب ہوتا ہے۔ بادشاہی کارپردازون کی اور سرحد کے سپہ سالارون کی

بے پروائی سے اس سرکار کا بہت حصہ ابھی سے اہل فرنگ کے ہاتھہ مین ہے جیسے کہ دمن۔
سنجان وتاراپور و ماہم اور بہت سے اور شہر اور بندر اہل فرنگ کے پاس ہین
بہروچ میں ایک عمدہ قلعہ ہے۔آب نربدہ اسکے کنارے جاکر شور دریا مین ملتا ہے اسکے
بڑے بندرون مین شمار کرتے ہین بندر کاوی۔گندھار بھابھوت بھنکورا اسکے توابع مین
اس کے نزدیک قصبہ ہانسوت ایک شکارگاہ ہے۔

سرکار سورٹھ ایک ملک جداگانہ تھا ۵۰ ہزار سوار و ایک لاکھ پیادے اس مین تھے قوم
گہلوت اس مین بزرگی رکھتی تھی۔طول مین بندر گھوگہ سے بندر آرامراے تک ۱۲۵ کوس
اور عرض مین سردھا سے بندر دیو تک ۷۲ کوس شرق مین احمد آباد شمال مین ولایت کچھ
جنوب و غرب مین دریاے شور۔ہوا اسکی سازگار۔میوہ گل فراوان۔اس صوبہ مین
۹ سرکار ۱۹۸ پرگنے اونکے درمیان تیرہ بندر ہین جمع ۴۳ کروڑ ۶۸ لاکھ ۲۲ ہزار
تین سو ایک دام و ایک لاکھ ۶۵ ہزار ۲۸ ٹنکہ محمودی حاصل بنادر زمین پیمودہ سوا سو
کے جو نقدی ہے ایک کروڑ ۶۹ لاکھ ۳۶ ہزار ۳ سو ستر بگیہ ۳ بسوہ۔اس مین سے ۴ لاکھ
۲۰ ہزار ۲ سو چوہتر دام سیورغال بومی ۱۲ ہزار ۴ سو ۴ سوار اکسٹھ ہزار ایک سو پیادے۔
طول مین موضع بھکر و مضافات انبیر سے بیکانیر و جیسلمیر تک ۱۶۸ کوس عرض مین نہایت صوبہ اجمیر (۱۰)
سرکار اجمیر سے بانسواڑہ تک ۱۵۰ کوس۔شرق مین دار الخلافہ شمال مین قصبات دہلی
جنوب مین گجرات مغرب مین دیبالپور ملتان۔زمین ریگستانی۔پانی دور جاکر نکلتا ہے
کشت وکار کا مدار بارش پر ہے زمستان اعتدال کے نزدیک تابستان بہت گرم۔ربیع
کم ہوتی ہے جواری اور لہدرہ موٹھ بہت۔ساتوان آٹھوان حصہ غلہ کا دیوان کو دیتے ہین
اور نقد کم عوام الناس پھوس بانس کے جھونپڑون میں خرگاہ کی طرح رہتے ہین اسمین
کوہ جنوبی اور دشوار گذار جا ہین۔یہ صوبہ میوار و مارواڑ و ہاڑوتی سے بنا ہے صوبہ اجمیر
کو یہ سمجھو کہ وہ راجپوتانہ کے ساتھہ مشترک حدود رکھتا ہے۔ اس صوبہ مین سات سرکار
و ۱۹۷ پرگنے۔زمین پیمودہ دو کروڑ ۱۴ لاکھ ۳۵ ہزار ۹ سو ۱۴ بگیہ ۷ بسوہ جمع نقدی

۸۲ کروڑ ۸۰ لاکھ ایک ہزار ۵ سو پچپن دام اس مین سے ۲۲ لاکھ ۲۶ ہزار ۳۰۰ ۲۳ دام سیورغال
بومی ۸۰۶ ہزار ۵ سو سوار ۳۰ لاکھ ۴ ہزار پیادے راجپوت ۔

## صوبہ دہلی

اقلیم سوم سے طول مین پلول سے لودھیانہ تک جو ساحل دریاے ستلج پر واقع ہے ۱۶۵ کوس اور عرض مین سرکار ریواڑی سے کوہ کمایون تک ۱۴۰ کوس اور حصار سے خضر آباد تک ۱۳۰ کوس مشرق مین دار الخلافہ آگرہ مشرق و شمال کے درمیان خیر آباد صوبہ اودھ شمالی کوہستان سے پیوستہ جنوب مین صوبہ آگرہ و اجمیر غرب مین لدھیانہ اسکے عمدہ دریا گنگ و جمن ہین ان دونو دریاؤن کا آغاز اسی صوبہ مین ہوتا ہے گھگھر اور بہت سی ندیان ہین بیشتر کوہ شمالی سے وہ نکلتی ہین ۔ آب و ہوا اعتدال کے نزدیک ۔ زمین بہت سیلاب بعض جگہ زراعت سہ فصلہ ہوتی ہے ۔ ایرانی و تورانی و ہندی میوا اور طرح طرح کے پہول بہت سنگ بست کی عمارت عالی چشم کی فروغ افزا اور دل کی عشرت افروز ساتون ولایتون کا اسباب یہان ایسا موجود رہتا ہے کہ کہیں اور کمتر رہتا ہوگا ۔

دہلی بہت پرانے شہرون مین سے ہے ۔ اول اوسکا نام اندرپت تھا ۔ طول بلد ۱۴۰° و ۲۸′ عرض بلد ۲۸° و ۱۵′ ۔ اوسکو جو اقلیم دوم سے بعض کہتے ہین وہ غلطی کرتے ہین اوس کے عرض بلد کو دیکہیں ۔ کوہ جنوبی (اردلی) کا آغاز پہلے سے ہوتا ہے سلطان قطب الدین اور سلطان شمس الدین قلعہ پتھورا مین رہتے تھے سلطان غیاث الدین بلبن نے اس قلعہ کو گورستان سمجھا دوسرا قلعہ بنایا ۔ عمارت دل کشا بنائی جو گنہگار اس مین جاتا رہائی پاتا ۔ معز الدین کیقباد نے جون دریا کے کنارہ پر ایک شہر آباد کیا اسکا نام کیلوکھری رکھا قران السعدین مین اس شہر و قصر کی تعریف حضرت امیر خسرو نے لکھی ہے ۔ اب وہان جنت آشیانی کی خوابگاہ ہے یعنی ہمایون کا مقبرہ ہے اور ایک عالیشان عمارت نئی بن گئی سلطان علاء الدین نے ایک اور شہر کی بنیاد رکھی اور ایا قلعہ بنایا اوس کا نام سیری رکھا تغلق آباد تغلق شاہ کی یادگار ہے اوسکے بیٹے سلطان محمد نے ایک شہر بنایا اور بلند

(۱) صوبہ دہلی

ایوان بنائے اور ہزار ستون سنگ رخام کے لگائے اور منازل دل کشا بنائیں سلطان فیروز نے اپنے نام سے ایک شہر فیروزآباد آباد کیا اور دریا جون کو کاٹ کر شہر کے قریب لایا فیروزآباد سے تین کوس پر ایک اور کوشک بنایا اور جہان نما اسکا نام رکھا۔ تین بڑی نقبین بنائین کہ اتمین اہل حرم کے ساتھ سوار ہو کر جاتا۔ وہ ایک دریا کی طرف ۵ جریب۔ دوسری جہان نما کی طرف دو کوس۔ تیسری دہلی قدیم کی طرف پانچ کوس جنت آشیانی (ہمایون) نے قلعہ اندرپت کی تعمیر کرکے دین پناہ نام رکھا۔ شیرشاہ نے دہلی علائی کو ویران کرکے ایک جدید شہر شیر گڈھ آراستہ کیا۔ اکثر اس شہر کے آثار شیوا زبانی کرتے ہیں اور بڑے بڑے اندر زیر پڑھاتے ہیں لیکن اب پچھلی دہلی سب سے زیادہ ویران ہے اور اوسمین گورستان آباد ہین خواجہ قطب الدین اوشی و شیخ نظام الدین اولیا۔ شیخ نصیر الدین محمود چراغ دہلی و ملک یار پیران شیخ صلاح و ملک کبیر اولیا۔ مولانا محمد۔ حاجی عبدالوہاب۔ شیخ عبداللہ قریشی و شیخ شمس ترک بیابانی و شیخ شمس اوتاد و امیر خسرو اور بہت سے ایزد شناس حق پرست اس سرزمین میں خواب و اپسین مین آرام کرتے ہیں سلطان شہاب الدین غوری سلطان شمس الدین سلطان ناصر الدین غازی و سلطان غیاث الدین۔ و سلطان سکندر لودی کی خوابگاہیں ہیں۔ بہت سے زندہ آدمیون نے خوابگاہ واپسین کے لئے دل گزین جائیں اور باغ بنائے ہیں طبیعت پژمردہ کو سرمایہ شاد خواب عشرت و خرد مندوں کے لئے داروے بیداری۔

کوہ اسلام آباد میں ایک چشمہ بہت گہرا ہے اس میں ہمیشہ گرم پانی جوش کرتا ہے اوسکو پر بھاس کنڈ کہتے ہیں۔ اوسکو ہندو بڑی عبادت گاہ جانتے ہیں سوامتر رکھیسر نے پہاڑ کے تیس بیگہ کو کھود کر ایک عبادت گاہ بنائی تھی آج کے دن وہ پہلی طرح اپنی کہنگی کی داستان کہتی ہے۔

بداؤن ایک بڑا شہر ہے بہت اولیا کی قبریں اس میں ہیں۔

اس صوبہ کے کوہ شمالی کے نزدیک حصہ کو کوہ کمایون کہتے ہیں۔ کان طلا۔ نقرہ۔ کرم پیلہ

وآہن بس - زر ریخ ونگار کی اس میں ہیں - آہو شکیں و گاؤ قطاس - کرم پیلہ - و باز وشاہین - اور شکاری جانور وعسل واسپ گوٹ بہت وہان ہوتے ہیں - سرکار سنبل مین بہت شکار ہوتا ہے کرگدن (گینڈا) بھی ہوتا ہے -

ہانسی ایک بڑا شہر ہے شیخ فرید شکر گنج کے خلیفہ شیخ جمال کی خوابگاہ ہے قصبہ سہنہ کے قریب ایک کولاب پہاڑ پر ہے کہ ہمیشہ اوسمیں گرم پانی جوش کرتا ہے کان گوگرد کی نیرنگی دکھاتا ہے -

حصار سلطان فیروز کا آباد کیا ہوا ہے جمنا سے نہر کاٹ کر اوسکے اندلایا کسی الٰہی پرستار نے اوسکو فرمانروائی کی نوید دی تھی - اوسکی خواہش سے یہ نہر بنائی - تعجب ہے کہ قصبہ سرسا کے پاس ایک کولاب مین یہ نہر داخل ہو کر ناپدید ہوگئی اسی طرح بھد را کہتے ہیں - اس زمین میں سود بار کم اور آب چاہ بہت دور نکلتا ہے -

سہرند - نامور شہرون میں سے ہے حافظ رخنہ کا باغ دیکھنے والون کی نشاط فزائی کرتا ہے - تھانیسر بزرگ معبد ہے - دریا سرستی اوسکے پاس گذرتی ہے - ہندؤون کو اوسکی طرف پرستش کا بہت میل ہے - اوس کے نزدیک کولاب ہے کرکھیت اوسکا نام دور دور سے آدمی نہان اشنان کے لیے یہان آتے ہیں مہا بھارت کی لڑائی یہین ہوئی ہے اس صوبہ مین ۸ سرکار و ۲۳۲ پرگنے ہیں زمین پیمودہ دو کروڑ ۸۵ لاکھ ۶ ہزار ۸ سو ۱۶ ابیگہ ۱۲ بسوہ - جمع ۶۰ کروڑ ۱۶ لاکھ ۱۵ ہزار ۵۵ دام - اس مین سے ۳ کروڑ ۳ لاکھ ۵ ہزار ۷ سو ۳۹ دام سیورغال - بومی ۳۱ ہزار سوار چار سو ۹۰ سوار - ۲ لاکھ ۴۲ ہزار ۳ سو دس پیادے -

طول مین آب ستلج سے دریاے سند تک ۱۸۰ کوس عرض مین بھنبر سے چوکھنڈی مضافات سنگرہ تک ۸۶ کوس مشرق مین سرہند - شمال مین کشمیر - جنوب مین بیکانیر اجمیر - مغرب مین ملتان - چھ عمدہ دریا اس میں ہیں اور سب کوہ شمالی سے نکلتے ہیں ستلج جسکا پرانا نام شتدر ہے اسکا سرچشمہ کوہ کاھلوری - اس دریا کے کنارہ پر - روپڑ

ماچھیوارہ- لودھیانہ ہیں- گذر ہوکر بیاہ اس سے ملتا ہے- بیاہ کا پہلا نام بیپاشا ہے
اوسکا آغاز بیاہ کند سے ہوتا ہے جو کوہ کلو کے نزدیک ہے- سلطانپور اس دریا کے
نزدیک ہے- راوی اسکا پرانا نام ایراوتی ہے- کوہ بھدرال سے نکلتی ہے دار الملک
لاہور اسپر ہے- چناب اسکا پہلا نام چیندر بھاگا ہے- کوہ کھتوار کے اوپر دو خوشگوار
چشمے نکلتے ہیں ایک کو چیندر دوسرے کو بھاگا کہتے ہین اور کہتوار کے نزدیک وہ ملکر اس
دریا کے نام سے مشہور ہیں- بہلول پور سودھرہ و ہزارہ میں وہ گذرتا ہے بہت (جہلم)
پہلے لوگ اسکو بدستا کہتے تہے- اسکا آغاز ایک حوض سے ہوتا ہے جو کشمیر میں پرگنہ ویر
مین ہے- وہ سری نگر دار الملک کشمیر کے درمیان گذر کر ہندوستان مین آتا ہے-
بہیرہ اوسکے کنارہ پر ہے- سندہ کا آغاز کشمیر و کاشغر کے درمیان بتلاتے ہین بعض ختا
مین حدود سواد و اٹک بنارس و چپارہ سے بلوچستان مین گذرتا ہے- شہنشاہ اکبر نے
ستلج و بیاہ کے دو آب کا نام بیت جالندھر رکھا- بیاہ و راوی کے درمیان کا نام باری دوابہ
راوی و چناب کا نام رچنا اور چناب و بہت (جہلم) کے درمیان کا نام چنہٹ رکھا بہت
و سندہ کے درمیان کا نام سندساگر- ستلج سے بیاہ تک ۵۰ کوس کا بیاہ سے راوی تک
۱۷ کوس کا- راوی سے چناب تک ۳۰ کوس کا اوراسی سے بہت تک ۲۰ کوس کا ادہر سے
سندہ تک ۶۸ کوس کا فاصلہ ہے- یہ ملک آباد ہے آب و ہوا اوسکی بہت سازگار ہے [illegible]
مین اپنی نظیر کمتر رکھتا ہے- اکثر حصہ اسکا کنوئن کے پانی سے سرسبز ہوتا ہے ایران
و توران کا سا جاڑا نہیں پڑتا لیکن ہندوستان کے اور مقامات سے زیادہ [illegible]
ہے- بادشاہ کی توجہ سے توران و ایران ہندوستان کا عمدہ اسباب [illegible]
بعض چاریگ شوی کرنے سے طلا و نقرہ و مس و روی و جست و برنج و [illegible]
یہان ہنرمند نادر کار طرح طرح کے ہوتے ہیں- لاہور دوآبہ باری مین ایک بڑا شہر ہے
بزرگی اور انبوہی مردم اوسکی مثل کمتر ہیں پرانی زیچون مین لہاور دیکہا ہے
طول بلد ۱۰۹ ۲۲ عرض بلد ۳۱ ۵۰- شہنشاہ اکبر نے یہان قلعہ و ارک خشت پختہ

بنایا ہے - چونکہ کچھہ دنون وہ اسکا پایۂ تخت رہا اسلیئے عالیشان کاخ بنائے گئے
اور دلکشا باغون سے شاداب کیا گیا - ہر طرح کے آدمی یہان آباد ہوئے اور طرح طرح کے
نادر کام اونہون نے یہان کئے - انبوہی و بزرگی مین اندازہ سے گذر گیا - نگر کوٹ
پہاڑ پر ایک شہر ہے - اسکے قلعہ کو کانگڑہ کہتے ہیں وہ بڑے اونچے پہاڑ پر ہے - شہر کے
نزدیک ایک مہامائی کی زیارت گاہ ہے جسکو ہندو نمودار ایزدی جانتے ہیں - دور دور سے
زیارت کو آتے ہیں اور اپنی مرادین پاتے ہیں - تعجب ہے کہ اپنی خواہش روائی
کے لیئے زبان کاٹتے ہیں بعض کی چند ساعت مین اور بعض کی ایک دو روز مین زبان
درست ہو جاتی ہے - اگرچہ حکمت پیشہ لوگ زبان کو روئیندہ جانتے ہیں لیکن اسطرح
جلدی سے اسکا بڑھہ جانا تعجب خیز ہے - اوسکو افسانون مین ہمخوابہ مہادیو کا ہندو کہتے
ہیں - اور اس گروہ کے دانا اوسکی قدرت کو اس نام کے سبب سے جانتے ہیں - اوسکا حال
یون بیان کرتے ہیں کہ اوسنے اپنے نا ملایم کام دیکھہ کر اپنے تئین ہلاک کیا - اور اوسکی
ہیکل چار جگہ جا کر پڑی - سر اور بعض اعضا شمالی کوہ کشمیر مین کامراج کی طرف اوسکا نام
ساردھا ہے - کچھہ اعضا بیجاپور دکن کے نزدیک اوسکو تلجا بھوانی کہتے ہیں - کچھہ مشرق
مین کامرو کے نزدیک گئے اوسکو کامچھا کہتے ہیں اور جو اپنی جگہ پر ہے اوسکو جالندھری کہتے
ہیں اور اس سرزمین کو اسکا مدار سمجھتے ہین اس کے نزدیک کی جگہہ مشعل کی مانند شعلے
نکلتے ہیں اور بعض مثل لو کے اوٹھتے ہیں - آدمی اونکی زیارت کو جاتے ہیں اور شعلہ پر طرح
طرح کی چیزین چڑھاتے ہیں اور اپنی بخشستگی کی امید رکھتے ہیں اونکے اوپر گنبد بنایا ہے
وہان ایک عجیب ہنگامہ رہتا ہے - تحقیق یہان معدن گوگرد ہے عامہ اوسکو خارق عادت جانتے ہین
سندساگر کے وسط مین شمس آباد کے نزدیک ایک ریاضتکدہ بالناتھہ جوگی کا ہے اسکو
تلہ بالناتھہ کہتے ہین ہندوستان کے اہل ریاضت اوسکو بزرگ سمجھتے ہیں اور اوسکی
زیارت کو جاتے ہین خاصکر جوگی -
اس نواح مین نمک سنگ بھی ہوتا ہے - اوسکا پہاڑ طول مین ۲۰ کوس ہے اوس نمک تراش کر

جدا کرتے ہیں اور بعض اوٹھا کر لاتے ہیں اور اوسے جو کچھ حاصل ہوتا ہی تین حصے اوسکے کھودنے
والون کو دیتے ہین۔ اور ایک حصہ اوسکے لانے والونکی مزدوری ہوتی ہے سوداگر آدہے دام
سے لیکر دو دام تک فی من خریدتے ہیں اور دور دور لیجاتے ہین۔ اور زمیندار ہر مردسے نیم
دس دام لیتا ہی اور سوداگر ہر من پیچھے ایک روپیہ دیوان کو دیتے ہین اور بہت سے ہنرمند اس
نمک کے طبق و سرپوش و رکابی و چراغدان بناتے ہیں۔

اس صوبہ مین پانچ دوآبہ اور ۸۸ (۳۲۳) پرگنے ہین زمین پیمودہ ایک کروڑ ۱۶۱ لاکھہ ۵۵ ہزار
۳سو ۴۳ بگہہ ۳ بسوہ جمع ۵۵ کروڑ ۴۰ لاکھہ ۸۰ ہزار ۴سو ۲۳ دام اوسکے اندر ۹۸ لاکھہ
۶۵ ہزار ۵سو ۹۴ دام سیورغال بومی ۵۴ ہزار ۴سو ۸۰ اسوار و ۴ لاکھہ ۲۶ ہزار ۸۶ پیادے ہیں۔

(۱۵) صوبہ ملتان

اس سے پہلے کہ اس صوبہ مین ٹھٹھہ کا اضافہ ہو طول فیروزپور سے سیوستان تک
۴۰۳ کوس عرض مین خطپور سے جیسلمیر تک ۱۰۸ کوس۔ پیچھے طول کیچ و مکران تک ۶۶۰ کوس
شرق مین سرکار سرہند پیوستہ ہے شمال مین دریا شور جنوب مین صوبہ اجمیر مغرب مین
کیچ و مکران۔ ملتان ہندوستان کے پرانون شہرون مین سے طول مین ۱۰۷° ۳۵
عرض بلد ۲۹° ۵۲ اسمین خشتین قلعہ اور بلند منارے سے شہر کا حسن زیادہ
ہو گیا ہے شیخ بہاءالدین زکریا کی اور بہت اولیا
کی خوابگاہ ہے۔

بھکر ایک عمدہ قلعہ ہے اوسکو پرانی کتابون مین منصورہ لکھتے ہیں۔ جیہون دریا ملکر اوسکے
نیچے سے گذرتے ہین۔

سیوی و بھکر کے درمیان ایک بڑا دشت ہے گرمیون مین تین مہینے اس مین لو چلتی ہے
دریاے سند چند سال مین جنوب سے شمال کو بہنے لگتا ہے اور اوس سے بہت لوگ بہ جاتے ہین اسلیے
وہان مکان خس اور نے اور لکڑی کے بناتے ہیں۔

اس صوبہ مین ۳ سرکار ۸۸ پرگنے ہین سب منبطی۔ زمین پیمودہ ۳۲ لاکھہ ۷۳ ہزار ۹سو ۴۶
بیگہہ ۴ بسوہ جمع ۱۵ کروڑ ۱۴ لاکھہ ۳ ہزار ۶سو ۱۹ دام اس مین سے ۳ لاکھہ ۵۹ ہزار ۵سو ۹۸

صوبہ کابل سرکار کشمیر +

دوام سیور غال ہے۔ بومی ۱۱ ہزار ۲ سو ۵۸ سوار و ایک لاکھ ۵ ۲ ہزار ۲ سو ۵۰ پیادے
کشمیر۔ پکلی۔ بنیر۔ سواد بجور۔ قندہار۔ زابلستان جسکا پائے تخت پہلے غزنہ تھا اور اب
کابل ہے۔ اس صوبہ مین یہ سرکارین ہیں ہر ایک کا حال لکھا جاتا ہے۔
طول مین قنبر و یرسے کشن گنگ تک ۱۲۰ کروہ عرض مین دس کوس سے ۲۵ کوس تک
شرق مین پریستان و دریائے چناب شرق جنوب مین باہال و کوہ جمو شرق شمال مین بہت
کلان۔ مغرب مین پکلی و دریائے کشن گنگ۔ مغرب جنوب مین ولایت گکھر۔ مغرب شمال
مین بہت خرد چارون طرف شمالی کوہ ہندوستان سے ۲۶ راہین کشمیر کو جاتی ہین لیکن راہ
بھنبھر و پکلی سب سے زیادہ عمدہ راہ ہے اسمین زیادہ تر سوار جاسکتے ہیں۔ بھنبھر کی راہ
بہت نزدیک ہی اور اوسکے کئی شعبے ہین اونمین تین عمدہ ہا ۱ ہستی دنتہ پہلے اسی راہ
سے لشکرون کی آمد و رفت تھی۔ دوم پیر پنجال شہنشاہ اکبر تین دفعہ اسی راہ سے
کشمیر کی سیر کو آیا۔ اگر اس کوہسار پر گاؤ گھوڑے کو حلال کرین تو اوسی وقت ابر و باد
کا جوش رہتا ہے برف و بار مینہ برستا ہے سوم تنگ تلہ۔
کشمیر ایک دلکشا ملک ہے اگر اوسکو ایک باغ ہمیشہ بہار مع ایک قلعہ آسمانی کے
کہیں تو بجا ہے۔ اگر اسکو سبک روحون کا عشرتکدہ اور گوشہ نشینون کا خلوت کدہ کہیں تو
سزاوار ہے۔ پانی خوشگوار۔ آبشار سامعہ افروز ہوا سازگار۔ توران و ایران کی طرح
برف و باران۔ ہندوستان کی برسات مین وہان بہی مینہ برستا ہے۔ زمین آبی۔
خشک جنگل روح افزا۔ بنفشہ۔ گل سرخ۔ نرگس کے جنگل کے جنگل خود رو۔ پہولونکی گنتی نہین
ہوسکتی۔ بہار و خزان دونو بہت نادر۔ تمام مکان چوبین جو منزلہ اور اوس سے زیادہ
منزل کے مکان بناتے ہین دیوار بندی کی رسم نہین۔ چہت کے اوپر لالہ بوتے ہیں
بہار مین اوسکی عجیب نمایش ہوتی ہے۔ آشیانہ پائین مین جانور و اسباب رکھتے ہین۔
دوسرے آشیانہ مین آرام کرتے ہیں اور تیسرے اور چوتھے آشیانے مین کچھہ جنت خانہ رکھتے
ہین لکڑی کی افراط ہے اور زلزلے بہی بہت آتے ہیں اسلئے سنگین و خشتی مکان

نہین بنانے مگر پرانے بتخانے جو بنے ہوئے ہیں اونہین دیکھکر تعجب ہوتا ہے کہ کیونکر ان
زلزلون مین قایم رہے۔ آج کل وہ سب خراب پڑے ہین پشمینہ کا کام طرح طرح کا ہوتا ہے
خاص کر شال کا۔ ساتون ولایتون مین شال یہانسے ارمغان کے طور پر جاتی ہے۔ یہان سب سے
بدتر وزبون تر چیز یہان کے آدمی ہین تعجب ہے کہ باوجود آدمیون کے زیادتی اور سامان
زندگی کے کمی کے دزدی و دریوزہ گری بہت کم ہے سوا شفتالو و شاہتوت کے بہت میوے ہوتے
ہین خربوزہ و سیب و شفتالو و آلو و زرد آلو بہت خوب ہوتے ہین۔ انگور اگرچہ بہت ہوتا ہے
لیکن اچھا نہین ہوتا اور زیادہ تر وہ درخت توت پر پھل دیتا ہے توت کم کھاتے
ہین اوسکے پتے کرم پیلہ کے کام آتے ہیں۔ گلگت و تبت سے بیج لا کے بوتے
ہیں تو وہ زیادہ اچھا پھل دیتا ہے زیادہ تر خورش برنج و شراب ماہی اور طرح طرح
کی سبزی ہے۔ سبزی تو خشک کرکے رکھ چھوڑتے ہین برنج پختہ کو رات کو باسی رکھکر
کھاتے ہین۔ شالی بہت ہوتی ہے مگر اچھی میسر نہیں ہوتی۔ گندم چھوٹا و سیاہ فام
کم ہوتا ہے اور کمتر کھاتے ہین نخود و جو تو بالکل ناپدید ہے۔ گدھے کی برابر گوسفند
ہوتی ہے۔ اوسکو ہنڈو کہتے ہین بہت نازک و خوش مزہ و گوارا ہوتی ہے۔ آدمیونکی
زیادہ تر پوشش پشمین ہوتی ہے ایک جامہ کو برسون تک یہان پہنتے ہیں۔ گھوڑا
چھوٹا زور آور گریوہ گذار بہت ہوتا ہے فیل و شیر نہیں ہوتا۔ گاو سیاہ رنگ بد شکل ہوتی
ہے مگر دودہ و روغن بہت عمدہ ہوتا ہے۔ بڑے شہر مین جتنے پیشہ ہوتے ہین وہ
یہان ہیں۔ بازار کی رسم کمتر ہے اپنے گھرون میں خرید و فروخت کا ہنگامہ گرم
ہوتا ہے۔ بچھو اور جانور جان آزار شہر میں نہیں ہوتے۔ ایک پہاڑ مہادیو کے
جہانتک اوسکی چوٹی دیکھی جائے کہین سانپ نظر نہین آتا۔ کبک و سیش و پشہ و مگس
بہت۔ بندوقون کی کثرت کے سبب سے غلیل نہین دکھائی دیتے اوسکو ایک نے کا بناتے
ہین کشتیون مین سوار ہوکر کولابون کی سیر کرتے ہین شکاری جانور ہوا میں مرغابی کو
شکار کرکے کشتیون میں لاتے ہیں اور کبھی پانی کے اندر اپنے پانون کے نیچے سے اوسکو دبا

اوسپر بیٹھہ جاتے ہین تو بہت تعجب ہوتا ہے۔ گوزن و کبک کا بھی شکار ہوتا ہے پلنگ کا
بھی شکار کرتے ہین یا کشتی کا مدار کشتی پر ہے۔ آدمی بھاری بھاری بوجھہ بیٹھہ پر لاد کر پیدہ
نوردی کرتے ہین۔ سلاح اور درودگر کی دکان خوب گرم رہتی ہے۔ برہمن کی قوم بہت ہے۔
اگرچہ اہل ملک کی زبان خاص ہے لیکن علمی کتابین انکی سنسکرت میں ہین اونکا
خط بھی جداگانہ ہے۔ اس مین کتابت کرتے ہیں۔ اور توز ایک درخت کا پوست ہوتا ہے کہ تھوڑی
سی کاریگری سے اوسکے ورق ورق ہو جاتے ہیں اوسپر لکھتے ہیں اور وہ برسون رہتے ہین
پرانی کتابین سب اوسپر لکھی ہوئی ہین سیاہی ایسی بناتے ہیں کہ شست و شو سے
نہیں مٹتی۔ اگرچہ قدیم زمانہ مین یہان سنسکرت کے علم کا رواج تھا لیکن اب
طرح طرح کے علم اور دانائے روزگار یہان موجود ہیں۔ ہند کی مانند طبابت و اختر
شناسی ہے۔ چار دیوار تقلید کی رہنے والے یہان بہت سے شقی اور کچھ امی
و نو بختی ہیں اور دنیں ہمیشہ دشمنی کے سبب سے لڑائیان رہتی ہین زیادہ تر یہان ایرانی
و تورانی آدمی ہیں۔ خنیاگر بہت ہیں لیکن ایک آہنگ مین گاتے ہیں اور اپنی ہر ایک
تال سے ہر ایک جگر پر ناخن لگاتے ہین۔ اس ملک مین سب سے زیادہ شائستہ برہمن ہین
اگر تقلید گزینی و عادت پرستی سے اونکو رہائی نہیں ہوئی مگر خدا تعالی کی عبادت مین
بے ساختگی کے ساتھہ مشغول ہوتے ہیں اور اپنے مخالف مذہب پر طعن و طنز نہیں کرتے
نہ زبان سے سوال کرتے ہیں نہ کسی کا پودے میں پانون رکھتے ہیں میوہ دار درخت لگاتے ہیں
یہی اونکا سرمایہ روزی ہے گوشت نہین کھاتے عورت نہین کرتے دو ہزار
آدمی اوس گروہ کے ہونگے تو لچہ اس ملک مین ۲ ماشہ کا ہوتا ہے ہر ماشہ مین ۶ سرخ
مہر طلا کا وزن ۱۶ دانی اور ہر دانی مین ۶ سرخ دہلی کے متعارف مہرون سے چار سرخ اسمین زیادہ
ہوتے ہیں۔ ساسنو ایک چاندی کا سکہ ۹ ماشہ کا ہے۔ پنجوہوس کا سکہ ہوتا ہی
دام کے چوتھائی حصہ کے برابر اوسکو کسیرہ کہتے ہیں اسے آدھی بارہ کانی ہوتی ہے چوتھائی
حصہ اسکا شکری ہوتا ہے۔ چار کسیرہ کو راہت کہتے ہین۔ ۴۰ کسیرہ کو ساسنو۔ ڈیڑہ ساسنو کو سکہ

وسو سا سنو کو ایک لک شہنشاہی شمار کے موافق وہ ایک ہزار دام ہوتے ہین ساری ولایت
ہندی حکیم پرستش گاہ جانتے ہین انمیں ۴۵ خاص مہادیو کے نام شمار کرتے ہیں ۶۴ بشن
کے نام ۳ برہما کے نام ۲۲ درگا کے نام سات سو جگہ سانپ کی بیکر بنائی ہے اور اوس کو
پوجتے ہین اور اوسکی عجیب عجیب داستانین کہتے ہیں۔

سری نگر دار السلطنت ہے طول مین چار فرسنگ ہے دریا بہت دیار و بچھمہ کل اوسکے اندر گذرتے
ہیں۔ پچھلا دریا خشک ہو جاتا ہے دوسرے میں پانی اتنا کم ہو جاتا ہے کہ کشتی نہیں چل سکتی
مدت سے یہ شہر آباد ہے اور بہت کاریگرون کا گھر ہے۔ شال نہایت عمدہ بنتے ہیں۔ پشمی
سقلات بہت ملائم بناتے ہیں۔ ورمہ و پٹو اور پشمینہ تیار کرتے ہیں لیکن یہ پشمینہ
تبت کا عمدہ ہوتا ہے۔ میر سید علی ہمدانی چند روز اس شہر میں آیا اوسکی خانقاہ یادگار ہے
شرق مین ایک کوہچہ ہے جسکا نام کوہ سلیمان مشہور ہے۔ شہر سے ملے ہوئے دو
بڑے کولاب ہیں سارے سال پر آب رہتے ہیں تعجب یہ ہے کہ با وجود لطافت و گوارائی
آب کے مدتہا اور از سے گندہ نہیں ہوتے۔ تحقیق یہ معلوم ہوتا ہے کہ اس
مین اکرا وگتا ہے۔ ساری زمین نسقی غلہ بخش ہی ضبط زمین و زر و سیم کی داد و ستد
کی رسم نہیں ہے سارے جہات میں سے ایک جزو نقدینہ ہے۔ نقد و جنس کا حساب خروار
سے کرتے ہیں اگرچہ مدت سے تو دہ کا نام لیا جاتا ہے لیکن دو حصول سے زیادہ اٹھاتے
ہیں۔ بادشاہ کی دادگری کے سبب سے ادھا بازیافت ہوتا ہے قاضی کے قرار کے موافق
۳۰ لاکھ ۶۳ ہزار و ۵۰ خروار ۱۱ ترک جمع تھی ہر خروار مین ۳ من ۸ سیر اکبر شاہی
ایک وزن پل ہے جو ۶ دام کی برابر وزن رکھتا ہے اوسکا آدھا و چوتھائی بھی کام
مین آتا ہے ۷½ آدھے پل کو سیر کہتے ہیں اور دو سیر کو نیم من اور چار سیر کو ایک ترک اور
۱۶ ترک کو ایک خروار۔ اور اکبر شاہی ۸ سیر کا ایک ترک ہوتا ہے۔ قاضی نے چند سالوں کا
نرخ جمع کر کے اوسط نکالا تو خروار کی قیمت ۲۹ دام ہوئی اور خروار نقدی ۱۳⅛ دام آئین
پیشین کے موافق برقرار رکھی لیس جمع مبلغ ۷ کروڑ ۴۶ لاکھ ۷۰ ہزار ۴ سو ۱۱ دام ہوئے اسکے اندر

۹ لاکھ ۱ ہزار ۶ سو ۴۳ خروار اور ۸ ترک جسکے نقدینہ حساب کے موافق ایک کروڑ ۲۰ لاکھ ۲۲ ہزار ایک سو ۳۰ دام ہوا اور آصف خان نے یہ جمع مقرر کی ۳۰ لاکھ ۹ ہزار ۴ سو ۴ خروار منجملہ اوسکے ۱۰ لاکھ ۱۱ ہزار ۳ سو ۳۰ حزوار نقدی - بادشاہ نے زرباج تمغا معاف کردیا اس سبب سے ۶۷ ہزار ۸ سو ۴۲ حزوار کی کمی ہوئی - یا یہ کہو کہ ۸ لاکھ ۹ ہزار ۴ سو دام گھٹ گئے - آسودگی کشاد زر کے لئے ۵ دام خروار کی قیمت مین گھٹادئے گئے اگرچہ حزوار مین جمع آصف خان کی ۶ ہزار ۳ سو ۴۹ خروار ۵ ترک جمع قاضی علی سے زیادہ ہے لیکن بہ سبب بخشش کے حساب نقدی مین ۸ لاکھ ۶ ہزار ۴۳ دام کی کمی ہوئی اسی سبب سے اوسنے حزوار نقدی پر کم بہا سے بہت خیال رکھا - جو جمع قاضی علی نے دفترخانہ کو سپرد کی اسمین ۴۱ پرگنے تھے اور آصف خان کے نسخہ مین ۳۸ پرگنے تھے - اصل مین یہی ۳۸ پرگنے تھے قاضی علی نے پرگنون کی تقسیم کچھ اور طرح سے مواضع کو ادھر ادھر کرکے کی تھی -

پہلے لوگون نے ملک کے دو حصے کئے تھے مشرقی حصہ کو مراج کہتے تھے اور مغربی کو کامراج اب کہ کشمیر سے بہت سی سپاہ نکل آئی ہے اسکا یہ حال ہے کہ بومی ۴ ہزار ۸ سو ۹۲ سوار اور ۹۲ ہزار ۴ سو پیادے -

طول مین ۵۳ کروہ عرض مین ۵۲ کروہ مشرق مین کشمیر - شمال مین کتور جنوب مین بنگاہ الوس گکھر - مغرب مین اٹک بنارس - اسکے کوہستان مین ہمیشہ برف برستی ہے دشت گاہ مین کبھی کبھی گرما سے سرما زیادہ ہوتا ہے - برسات ہندوستان کی سی ہوتی ہے - تین دریا کشن گنگ بہت - سندھ اسمین بہتے ہیں - زبان یہان کی نہ کشمیر کی نہ ہندوستان کی زابلستانی کی مانند ہے -

اس سرکار مین تین ولایت ہین - بنیر - سواد - بجور اول طول مین ۱۶ کروہ عرض مین ۱۲ مشرق مین پکلی - شمال مین کتور وکاشغر - جنوب مین اٹک بنارس غرب مین سواد - ہندوستان سے دو راہ جاتی ہین گریوہ شیرخانی وکوتل ملبندری - اگرچہ دونو دشوارگذار ہین اول

سخت تر ہے۔ دوم طول مین ۴۰ کروہ عرض مین ۵ سے ۱۵ کروہ مشرق مین بنیر شمال مین
کتور کا شغر جنوب مین بگرام مغرب مین بحور بہت سے دیے ہیں۔ درہ ومغارے نزدیک
کر کاشغر سے ملتا ہے قصبہ ننگنو حاکم نشین ہے۔ ہند سے دو راہین جاتی ہین گریوہ بلکنیج
شیر خانہ گرمی سردی بہت نہیں ہوتی برف برستا ہے لیکن دشت مین تین چار روز ہے
زیادہ نہین کہستا مین تمام سال زمستان۔ ہندوستان کی بارش کے موسم مین وہان بہار
ہوتی ہے۔ ریزش ابر ہوتی ہے۔ بہار وخزان دو نو عجیب ہندوستان و توران
کے پھول دونو ہوتے ہین۔ بنفشہ و نرگس کے جنگل کے جنگل خودرو طرح طرح کے میوہ خودرو
باز جرہ شاہین گزیدہ ہوتے ہین لوہے کی کان یہان ہے۔ سوم طول مین ۲۵ کروہ
عرض مین ۵ سے ۱۰ کروہ۔ شرق مین سواد۔ شمال مین کتور و کاشغر جنوب مین بگرام
مغرب مین گنبر۔ نورکل۔ کابل سے زیادہ درے اسمین ہیں۔ کبہ ایک پرانا قلعہ استوار ہے
اور اوسکو حاکم نشین کہتے ہین۔ امیر علی ہمدانی نے یہین انتقال کیا۔ وصیت کے موافق
ختلان مین اسکی لاش گئی۔ اسکی ہوا سواد کی سی ہے لیکن سردی گرمی کچھ زیادہ
ہوتی ہے۔ تین راہون سے زیادہ راہین ہین ایک ہندوستان سے جاتی ہے اوسکو
راہ دوش کول کہتے ہیں اور دو کابل سے جاتی ہیں ایک کو سمج اور دوسری کو کنر
نورکل کہتے ہین۔ زیادہ آسان راہ دوش کول ہے اسکے ایک متصل دشت ہے کوہ و
دریائے کابل و سندھ کے درمیان طول مین ۳۰ کروہ عرض ۲ سے ۲۵ کروہ

اس سرزمین کوہ و دشت ہیں یوسف زئی کی بنگاہ ہے شہنشاہ اکبر کے عہد میں
اس ملک کے بدگوہر کچھ مارے گئے کچھ اسیر ہوئے کچھ تابع ہوگئے۔

ایک ولایت ہے جنوب و مشرق مین کابل سے اسمین افغان رہتے ہیں زیادہ قوم شیرانی
کسرانی۔ وزیری۔

طول مین قلات بجارہ سے غور و غرجستان تک ۳۰ کروہ عرض مین سندہ سے فرہ تک
۲۶ کروہ۔ مشرق مین سند۔ شمال مین غور و غرجستان۔ جنوب مین سیوی۔ مغرب مین فرہ

شرق و شمال کے درمیان کابل و غزنین شہر ہیں برف کم برستا ہے مگر کہسارین ہمیشہ برستا ہے
۱۸ دینار کو تومان کہتے ہیں - ہر تومان ۸۰۰ درم کا ہوتا ہے خراسان کا تومان ۳۰ روپیہ کا
تومان عراق کا ۴۰ روپیہ کا بیشتر جنوب کا خروار سے حساب کرتے ہیں - اس مین ۴۰ من قندہار
کے اور دس من ہندوستان کے ہوتے ہین -

قندھار دار الملک ہے طول بلد ۱۰۷ ۴۰ و عرض ۳۳ ۴۰ - دو قلعے ہین سخت گرم
سرما کم - لیکن دی و بہمن مین یخ و اد لون سے بھر جاتے ہیں تین چار سال کے بعد برف
کی ریزش سے نشاط ہوتی ہے - گل و میوہ بہت گیہون بہت سفید دور دور تک ارمغان میں
جاتا ہے - پانچ کوس پر ایک پہاڑ ہے اوسکو اژدر کوہ کہتے ہیں ——— ایک غار اوسمین غار
جمشید مشہور ہے - چراغ روشن کرکے اوسمین جاتے ہین - دم ایسا گھٹتا ہے کہ اسکا اندازہ
نہیں کر سکتے - قلات سے ۸ کروہ پر ایک بڑا پہاڑ ہے - اوسکی کمر مین ایک غار ہے اوسکو غار شاہ
کہتے ہیں - گندم و جو کو سفید بری کہتے ہیں اور ۶۰ گز جریب سے ناپتے ہین لیکن گز کی جریب کو مجازی اعتبار
کرتے ہین ہر ایک ۴۲ انگشت مجموع ۴۵ گز قندھاری - خالصہ مین دس خروار ت دو دیوان
حیتعال و جہات کو دیتے ہیں اور کشت و کار اسطرح کی ہوتی ہے - دو قریہ مین اعلی کا نشان عین
کرتے ہیں اور ہر جریب کا حاصل ۳ خروار وہان کے ۴۲ من لیتے ہین - اعلی و اوسط کا نشان
عین و طا کرتے ہیں ۲ خروار بیس من لیتے ہیں اور اوسط کا نشان طا کرتے ہین جریب میں ۲ خروار
سولہ من لیتے ہیں اوسط ادنی کا طا و دال نشان کرتے ہین جریب مین ۱½ خروار ضبط کرتے ہیں
بارہ من لیتے ہیں ادنی کو دال سے نشان کرتے ہیں جریب میں ایک خروار خیال کرتے ہیں اور دس من لیتے ہیں
ادنا و ادنا ادنا کا دال اور دالین نشان کرتے ہیں جریب مین بیس من گمان کرتے ہین چھ من لیتے
ہین ادنا ادنی کا دالین نشان کرتے ہین جریب مین ۸ من تصور کرکے ۴ من لیتے ہیں - اگر مزرعہ گو بیرو
ضبط نہین ہوتی تو قبوہ پر عمل کرتے ہیں دو حصے خداوند زراعت کو اور سیوم تین حصے کرتے ہیں ایک
حصہ سرکار دیوان مین دو حصون کو اخراجات حکمی سے متصوالی مین شمار کرتے ہیں -

طول مین اٹک بنارس سے کہ ساحل سندھ پر ہے ہندو کوہ تک ۵۰ کروہ عرض مین قرا باغ قندھار سے

جهان سلرتا سع کروه مغرب مین هندوستان عزب شمال مین کوه وغور اوسکے درمیان شمالی اندرابه وبدخشان
وهندوکوه درمیانه جنوب مین قربلی ونغز آب وهوا کی تعریف نهین هوسکتی اگرچه جاڑا اعتدال
سے باهر هوتا هی مگر گزند نهین پهنچاتا گرم سیر وسردسیر ایسا که ایک هی دن مین ایک عالم سے دوسرے عالم
مین پهنچتا هے - باوجود اس ییدق وقشلاغ کا نشان معموره مین کم هے - دشت وکوه مین یہ برش
برف هوتی هے دشت مین جبکه آفتاب برج قوس مین آتا هے اور کوه مین جب آفتاب برج میزان مین
آتا هے موسم گرما مین بهی میوه طرح طرح کے مگر خربزه بهت اچها نهین هوتا - زراعت بهی زیاده نهین
بڑهتی - هر چارطرف پهاڑ بلند بلند هین که وهان غنیم کا جلد جلد آنا دشوار هے - کابل وبدخشان
وبلخ کے درمیان هندوکوه واسطه هے - سات راهین هین جنمین سے تورانی آمد وشد کرتے هین هندوستان
سے پانچ راهین (۱) کریه دو کوتل طے کرنے کے بعد جلال آباد آتا هے (۲) راه خیبر یه راه ایسی ہی کٹھن
هے که عرابه جاتا هے (۳) بنگش (۴) راه نغز (۵) راه قربل اس ملک مین هرطائفه اپنی بولی بولتا
هے گیاره زبانین مروج هین (۱) ترکی (۲) مغولی (۳) فارسی (۴) هندی (۵) افغانی (۶) پشادری
(۷) براچی (۸) گبری (۹) ترکی (۱۰) المغانی (۱۱) عربی +

پهلے عقلمند کابل قندهار کو هندوستان کا دروازه کہتے هین - ایک سے توران کو جاتے هین اور دوسرے
سے ایران کو - ان دو فراخنایوں کی نگهبانی سے هندوستان بیگانون سے ایمن ره سکتا هے اس پار
مین سمرقند وبخارا کی طرح پرگنه منقسم نهین قریات پر هوتا هی اوسکو تومان کہتے هین -
غزنین اقلیم سوم سے هے - زابل عبارت اسی سے هی وه سلطان محمود وسلطان شهاب الدین اور بادشاهون
کا پائے تخت تها - پہلے اس ولایت کو زابلستان کہتے تهے کچهه قندهار کا حصه بهی اسمین شامل کرتے
تهے - حکیم سنائی اور بہت سے اولیا کی خوابگاه هے - ایک ندی شمال سے جنوب کو جاتی هی زراعت
اسی سے سرسبز هوتی هی - کسان بہت محنت کرتے هین هر سال نئی خاک لاتے هین تاکه زراعت
وه اراضی کابل سے زیاده پهل دیتی هے - روئین یہان بہت هوتا هے هندوستان مین
یہان سے جاتا هے فقط

تمت

